Vol III
No 11




*Thursday*
*24th Decembei, 1953*

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES

## Official Report

### PART II—PROCEEDINGS OTHER THAN QUCSTIONS AND ANSWERS

CONTENTS



GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD DN
1954

THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

THURSDAY 24TH DEC 1953

The House met at Half past Two of the Clock

*[Mr Dy Speaker in the Chair]*

QUESTIONS AND ANSWERS

*(See Part 1)*

## The Hyderabad Tenancy and Agricultural Lands (Amendment) Bill 1953

جناب مسٹر (شری بی رام کشن راؤ) مسٹر بل کلاز (۹) پر بحث ہو رہی تھی
اس سلسلہ میں جو امینڈمنٹس پیش ہوئے ہیں اون کا مجھے جواب دینا ہے اس کلاز کے
تعلق سے جو بھی امینڈمنٹس پیش ہوئے ہیں وہ رینٹ ( Rent ) کو کچھ کم
کرنے کے بارے میں ہیں ۔ رینٹ کے بارے میں سنہ ۵۰ ع کے قانون میں جو دفعات
ہیں اون میں موجودہ امنڈنگ بل کے ذریعہ ترمیم کرنے کی تجویز کی گئی ہے یہ جو
ترمیم حکومت کی جانب سے لائی گئی ہے وہ اس امر کے مد نظر لائی گئی ہے کہ سنہ ۵۰ع
کے ایکٹ میں رینٹ کی جو انتہائی مقدار مقرر کی گئی تھی اوس کے متعلق عام طور
یہ سمجھا جا رہا تھا کہ وہ زیادہ ہے اور وہ گراس پروڈیوس ( Gross Produce )
کے حصہ کو شمار کرنے پر مبنی ہے اس کے بارے میں عوام نے ہر گوشہ سے یہ رائے
ظاہر کی کہ سنہ ۵۰ع کے ایکٹ میں جو انتہائی مقدار رینٹ کی مقرر کی گئی ہے وہ پھر
بھی زیادہ ہے اور ہم اس کو ادا نہیں کرسکتے اس مسئلہ پر اس بل کے مختلف
اسٹیجس ( Stage ) پر کئی جانب ہوئے کئی نقاط نظر ظاہر کئے گئے
ہر ایک پوائنٹ آف ویو ( Point of view ) سے اس پر بحث کی گئی اور
بالآخر یہ سمجھا گیا کہ گراس پروڈیوس مقرر کرنے سے اتنا زیادہ فائدہ نہیں ہوگا جتنا کہ
لینڈ ریوینیو اسسمنٹ ( Land Revenue Assessment ) کے کسی ملٹی پل
( Multiple ) کو مقرر کرنے سے ہوسکتا ہے اس بنا پر لینڈ ریوینیو
کے ملٹی پل کو مقرر کرنے کی نسبت غور کیا گیا اور اس طریقہ پر اسکے متعلق تجویز
کی گئی جن آنریبل ممبرس نے امینڈمنٹس پیش کئے ہیں اون کا زیادہ تر مقصد یہ ہے کہ
جو ملٹی پلس مقرر کئے گئے ہیں اون کو کم کیا جائے اس بل میں جہاں تک اس دفعہ
کا تعلق ہے جو ملٹی پلس مقرر کئے گئے ہیں وہ یہ ہیں کہ ڈرائی لینڈ ( Dry Land )
اور چلکہ سائل ( Chalka soil ) کے لیے لینڈ ریوینیو ( Land Revenue )

کا چارگونا بلاک کاٹن سائل ( Black Cotton Soil ) کے لیے پانچ گونا باغات کے لیے پانچ گونا تری زمینات اگر زیر باولی ہوں تو اون کے لیے لینڈ ریونیو کا سہ گونا اور دوسرے ذرائع سے جو زمینات ایری گیٹ ( Irrigate ) ہوے ہیں اون کے لیے لینڈ ریونیو کا چارگونا اخیر میں ( ی ) میں یہ رکھا گیا ہے کہ

| | |
|---|---|
| Classes of land which do not fall within the clauses (*a*) (*b*) (*c*) or (*d*) | Reasonable rent determined having regard to the classes of land and the rent fixed for the said categories |

اوپر کے چاروں کیٹیگوریز ( Categories ) میں جو زمین نہیں ہیں اوس کے لیے اوسی مناسبت سے ریزنابل رینٹ ( Reasonable Rent ) کا تعین کیا جائیگا جس مناسبت سے کہ اوپر کی چاروں کیٹیگوریز کے لیے تعین کیا گیا ہو سکشن ( ) میں جو امینڈمنٹ پیش ہے وہ میں امینڈ ( Amended ) سوروپ ( स्वरूप ) میں ہے بہت سے ترمیمی ممبرس نے جو امینڈمنٹس پیش کیے ہیں اون کا مقصد یہ ہے کہ اگر چارگونا رینٹ ہوتو اوسے تین گونا کیا جائے تین گونا ہوتو دوگونا کیا جائے پانچ گونا ہوتو چارگونا کیا جائے اس طریقہ پر کم از کم ایک دو ملٹی پلس کم کرنے کے متعلق ترمیمی ممبرس نے جو تجویز پیش کی ہے میں ہر امینڈمنٹ کے بارے میں الگ الگ بحث کرنا نہیں چاہتا کیونکہ مطلب تو سب کا قریب قریب ایک ہی ہے مجھے حکومت کی جانب سے جو کچھ بھی عرض کرنا ہے وہ عرض کرونگا اس سلسلہ میں غور کرنے کی بات یہ ہے کہ جس طریقہ سے یہ امینڈمنٹس پیش ہوے ہیں اور جو تقریریں اون کی تائید میں ہوئی ہیں اون میں کسی واجبیت ہے ہاوس کو محض نئے سلوگنس ( Slogans ) کے پیچھے دوڑنا نہیں ہے ہم کو حالات حاضرہ پر نظر رکھتے ہوے تصفیہ کرنا ہے اور قانون تیار کرنا ہے چند اپوزیشن ممبرس نے اپنی تقریر میں اسقدر مبالغہ آمیزی سے کام لیا اور جوش میں یہاں تک کہہ گئے کہ موجودہ امینڈمنٹ کے ذریعہ ساری قولداری ختم ہوجائیگی ایک اپوزیشن ممبر نے یہ کہا کہ یہ نیا قانون پاس ہوتے ہی پانچ ہزار ٹننٹس برباد ہوجائینگے وہ نیست و نابود ہوجائینگے ہر شخص اپنی زمین چھوڑکر بھاگ جائیگا ایک دوسرے اپوزیشن ممبر نے کہا کہ تھری ٹائمس ( Three times ) فور ٹائمس ( Four times ) اور فائیو ٹائمس ( Five times ) جو رنٹ کا تعین کیا گیا وہ بہت زیادہ ہے اور کوئی ٹننٹ اسقدر رنٹ نہیں دے سکتا اسکا جو ملٹی پل خریدی کے لیے رکھا گیا ہے وہ بھی کوئی پروٹیکٹیڈ ٹننٹ نہیں دے سکتا تمام ٹننٹس گویا اس ترمیمہ قانون کے نتیجہ کے طور پر اپنی زمینات چھوڑ دینگے اور نیست و نابود ہوجائینگے - اور انکی کوئی حیثیت باقی نہیں رہیگی اس قسم کی تقریریں ان امینڈمنٹس پر کی گئیں اپنی تقریروں میں اپوزیشن ممبرس نے مجھ سے اپیل کی کہ میں دیانتداری اور ایمانداری سے سوچ کر

ہوتا ہے ۔ یعنی پروڈیوس ( Produce ) کا (۵۰) پرسنٹ یا (۳۳ ۱/۳) پرسنٹ ہوتا ہے ۔ یہ ایک عام رواج ہے ۔ جہاں پر بٹائی کا رواج ہے وہاں کچھ اختلاف ہے ضلع ضلع میں تعلقہ تعلقہ میں اور تعلقہ کے حصہ حصہ میں بالکل الگ الگ رواج ہے مرہٹواڑہ میں الگ رواج ہے تلنگانہ میں الگ رواج ہے ۔ تلنگانہ کے تمام ضلعوں میں بھی ایک ہی رواج نہیں ہے ۔ کسی میں کچھ اور کسی میں کچھ ہے ۔ سری لکشمی نرسمہا ریڈی صاحب کافی زراعتی معلومات رکھتے ہیں ۔ اسکے باوجود کہ وہ خاص طور پر تلنگانہ کی زراعت میں دلچسپی رکھتے ہیں اور انکو عام طور پر بھی زراعت کے کافی معلومات حاصل ہیں لیکن مجھے افسوس ہے کہ انہوں نے یا تو عمداً یا کسی اور وجہ سے حقیقی حالات کو ہاوس کے سامنے بیان نہیں کیا ۔ بلکہ یہ جنرلائز ( Generalise ) کیا کہ تلنگانہ میں ہر جگہ جہاں بٹائی رینٹ لیا جاتا ہے وہاں وہ دو گونا ہوتا ہے اور اس سے بڑھ کر نہیں لے سکتے

سری بی این ریڈی ( وردھاسیٹھ ) میں نے بیس (۲۵) پرسنٹ کہا ہے ۔

سری بی رام کشن راؤ ۔ یہ بھی غلط ہے اگر آنریبل ممبر ایسا بھی کوالیفائی ( Qualify ) کرتے ہیں تو میں اسکی بھی تردید کرنا چاہتا ہوں اگر کہا جائے کہ (۲۵) سنٹ ہے تو میں اس کو ماننے کے لیے تیار ہوں اگر آپ نے خاص طور پر یہ معلومات حاصل کیے ہوں تو دوسری بات ہے لیکن جہاں تک میرے معلومات ہیں ( میرے معلومات شاید کم ہوں ) لیکن دوسروں سے جو معلومات مجھے ملے ہیں اون کی بنا پر میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ لینڈ ریونیو کا دوگونا رینٹ لینے کا رواج نہیں ہے البتہ ردی زمینات کے لیے جہاں کچھ پیداوار ہی نہیں ہوتی ۔ یا شاید دور کندہ کی زمینات کے لیے یا غالباً تلنگانہ کے ایک اور تعلقہ کی زمینات کے لیے یا محبوب نگر میں امرا باد کی زمینات کے لیے یا اور بھی کچھ تعلقوں کی زمینات کے لیے جو تلنگانہ میں ہیں لینڈ ریونیو سے دوگنا لینے کا رواج ہو لیکن عام طور پر یہ کہنا کہ (۵۰) پرسنٹ صورتوں میں بٹائی لینڈ ریونیو کا دوگونا لیا جاتا ہے محض مبالغہ آمیزی ہے جو حقیقت سے بہت دور ہے ۔ واقعات اسکو ثابت نہیں کرتے ۔ اور اگر واقعات یہ ثابت کرتے تو حکومت خود اس بات پر راغب ہوتی کہ اس سے بڑھ کر بٹائی رکھنا چاہیے ۔ لیکن جیسا کہ آنریبل ممبر شری رام کشن راؤ نے فرمایا واقعہ یہ ہے کہ ہم یہ جو میکزیمم رینٹ ( Maximum Rent ) ریونیو کا چارگونا یا پانچ گونا رکھ رہے ہیں وہ ہر سٹ کے لیے نہیں ہے ۔ جہاں پر کم رینٹ ( Rent ) ہے جیسا کہ آنریبل ممبر سری ایل ۔ این ۔ ریڈی نے فرمایا جہاں دوگونا بٹائی ہے وہاں ہم چارگونا رکھنے کے لیے اس قانون کے ذریعہ حکم نہیں دے رہے ہیں ۔ جہاں دوگونا لیا جا رہا ہے وہاں ہم سہ گونا نہیں رکھ رہے ہیں ۔ جہاں سہ گونا لیا جا رہا ہے وہاں اس سے بڑھ کر رکھنے کے لیے کوئی حکم اس کلاز ( Clause ) میں

نہیں ہے موجودہ رینٹس کو بدلنے کا لزوم نہیں رکھا گیا ہے۔ بلکہ اس سکشن کی رو سے
میکزیمم مقدار مقرر کی گئی ہے اگر کہیں رینٹ کے بارے میں کچھ جھگڑا ہو تو اوس
کو طے کرتے وقت ٹرابیونل ( Tribunal ) یا حکومت کے عہدہ دار
ریزن ایبل رینٹ ( Reasonable Rent ) مقرر کرسکتے ہیں۔ اور ایسا ریزن ایبل
رینٹ دو لمٹیشنس ( Limitations ) کے اندر مقید کردیا گیا ہے۔ ایک
لمٹیشن تو یہ کہ لینڈ ریونیو ( Land Revenue ) کا جو ملٹی پل
( Multiple ) ظاہر کیا گیا ہے وہ لینڈ ریونیو کے دس ... ر یا پانچ گونا سے
زیادہ نہ ہونا چاہیے دوسری لمیٹیشن اس کے اوپر یہ رکھی گئی ہے کہ وہ کراپ کا
( ۱/۴ ) یا ( ۱/۵ ) سے زیادہ نہیں ہونا چاہیے ان دونوں لمیٹیشنس کے اندر یہ میکزیمم رینٹ
( Maximum Rent ) مقرر ہوا ہے یہ نہیں کہ
یونیفارم رینٹ ( Uniform Rate ) مقرر کرکے جہاں کم دیا جا رہا ہے
وہاں بڑھا دیا جائے ... کے لیے یہ کلاز نہیں ہے یہاں محض میکزیمم لمٹ
( Maximum limit ) بتلائی جا رہی ہے۔ یہ کہا گیا ہے کہ ریزن ایبل رینٹ
( Reasonable Rent ) مقرر کرتے وقت جس تعلقہ میں (۲۵) پرسنٹ ہو
وہاں (۲۵) پرسنٹ اور جہاں لینڈ ریونیو کا دوگونا دینے کا رواج ہو وہاں پر اسی قدر
رینٹ مقرر ہوگا۔ کوئی اتھارٹی ( Authority ) یا ٹرابیونل ( Tribunal )
ہر تعلقہ کے عام رواج کے مد نظر کام کریگا اس سے بڑھ کر یعنی جہاں دوگونا ہے
وہاں چوگونا کرنا ایسا اس قانون کا مقصد نہیں ہے ریزن ایبل ( Reasonable )
کا لفظ استعمال کرنے کے بعد میکزیمم رینٹ وہاں مل سکتا ہے جہاں رینٹ اس سے زیادہ
ہو۔ جہاں پر کم رینٹ کا رواج ہو وہ رینٹ ریزن ایبل ( Reasonable ) سمجھا
جائیگا عدالت اس رینٹ کو قائم رکھیگی اور اس سے بڑھ کر لینے کے لیے موقع نہیں ہوگا
غرض یہ کہ اس ڈیفنیشن ( Definition ) میں دو قیود لگائے
گئے ہیں۔ ایک تو یہ کہ میکزیمم ملٹی پلس سے بڑھنا نہیں چاہیے اور دوسری قید جو
دفعہ (۱۲) میں ہے (۱۱) میں نہیں وہ یہ ہے کہ

12 Provided that such reasonable rent shall not in any case exceed one-fourth in the case of irrigated land except land under wells and one fifth in the case of all other classes of land of the value of the average annual produce of the land during the three years immediately preceding the year in which the dispute arises '

اور سکشن ۱۱ میں بتایا گیا ہے کہ

Notwithstanding any agreement or usage or any decree or order of the Court, or any law to the contrary, the maximum rent payable by a tenant for a lease in respect of the following classes

of land shall be the multiples of the land revenue for the time being in force

ان دو وں ہ روں کی صراحت کے مد حب تک ملٹی پل ( Multiple ) کے
کراپ ریشو ( Crop Ratio ) کو میکزیمم کے طور پر سکشن میں رکھا گیا
ہے تو مری سمجھ میں ہیں نا کہ ۲ کو ۳ ور ۵ کو ۴ کرنے کے لیے جو امنڈمنس
لائے گئے ہیں وں ـ

سری ادھو راؤ پٹیل ( عثمان آباد عام ) سکشن ۲ کا جو پروویزو ( Proviso ہے و

Subject to the maximum multiples provided under Section 11 ہوگا

سری بی رام کشن راؤ سکشن ۲ کے لحاظ ۵ ہیں

The rent payable by a tenant shall subject to the provisions of sections 11 and 13 be the rent agreed upon between such tenant and his landholder or in the absence of such agreement the rent payable according to the usage of the locality or if there is no such agreement or usage or where there is dispute as regards the reasonableness of the rent payable according to such agreement or usage the reasonable rent

اس کے لیے یہ و و ( Proviso ) رکھا گیا ہے دفعہ ۲ کے تحت
ریزنبل رنٹ ( Reasonable Rent ) ور دفعہ میں میکزیمم ملٹی پل
( Maximum Multiple ) بتایا گیا ہے دفعہ ۲ ہیں یہ بتایا گیا ہے کہ
ریزنبل رنٹ ( Reasonable Rent ) مقرر ہوگا بشرطیکہ

Provided that such reasonable rent shall not in any case exceed one fourth

اسکے بعد دوسری شرط یہ ہے کہ

Reasonable rent fixed by the tribunal

یعنی ریزنبل رنٹ بعض صورتوں میں عدالت کو مقرر کرنا ہوگا عدالت ریزنبل رنٹ
مقرر کرتے وقت یہ دیکھے گی کہ سکشن ں جو میکزیمم ملٹی پل ہے و ہے یا نہیں۔
ریزنبل رنٹ جو مقرر کرتے ہیں وہ زیادہ ہو تو ملٹی پل پر غور ہوگا ورنہ ریزنبل رنٹ
کا تعین کرتے ہوئے دونوں معیار اپلائی ( Apply ) کرنے کا موقع رکھا
گیا ہے ریزنبل رنٹ کا تعین کرتے وقت دونوں سکشنس کے مد نظر عدالت تعین
کرےگی در اصل جو ملٹی پل کو کم کرنے کی تجویزیں پیش کی گئی ہیں وہ اس مقصد
کے تحت ہیں کہ لینڈ لارڈ کو رنٹ ۳ ۴ یا ۵ گونا رکھنے کی وجہ سے جو فائدہ پہنچ رہا
ہے اسکو کم کیا جائے دوسرے معنوں میں ٹننٹ کو جو رنٹ دینا پڑتا ہے اسکا بار
کچھ کم کیا جائے اس اصول سے کسی کو کوئی اختلاف نہیں ہے ٹننٹ کے بار کو

کم کرنے کے لیے اس دفعہ کی ترمیم ہو رہی ہے۔ و نہ مادھو راؤ کمیٹی کے بعد سے جو
قانون ہے اس میں کراپ (Crop) کا $\frac{1}{3}$ یا $\frac{1}{4}$ رکھا گیا ہے میں
معافی چاہتا ہوں غالباً اس میں کچھ ترمیم ہوئی ہے کراپ کے پروڈیوس کا جو حصہ
مقرر کیا جاتا ہے اسکو کسی طرح بھی کیا کیلکولیٹ (Calculate) کریں
تو بہت زیادہ بار پڑتا ہے اس واسطے ان تمام چیزوں کو گھٹا کر باوجود اس کے کہ
اگریکلچرل پروڈیوس (Agricultural Produce) کی قیمتیں زیاد ہیں
اور رنٹ ادا کرنے والوں کو اتنی دقتیں نہیں ہو رہی ہیں پھر بھی اس اصول کو تسلیم
کرلیا گیا ہے کہ ٹیننٹ کے بار کو کم کرنا چاہیے۔ تب میں یہ چاہتا ہوں کہ آنریبل
ممبرس اس پر ذرا غور کریں کہ آخر کتنا کم کرنا چاہیے اسکی کوئی حد بھی تو ہو
اس میں کوئی ریزنبلنس (Reasonableness) کوئی جسٹس
(Justice) اور کوئی فیرنس (Fairness) کو بھی
دیکھیں گے یا نہیں ؟ ہم موجودہ حالات کے لحاظ سے کم کر رہے ہیں کیا اس سے
کسی ممبر کو انکار ہے میں جھوٹ کا لفظ تو استعمال نہیں کرتا لیکن ایسا ضرور کہونگا
کہ بعض صاحبین اس کو غلط سمجھ رہے ہیں اس میں بتدریج کمی کی جا رہی ہے
ورسٹ کریٹک (Worst critic) کو بھی یہ امر تسلیم کرنا پڑیگا
اگر جائینگے تو کیا جائینگے کہاں تک جائینگے اس کی حد کا تعین کرنا ہوگا۔ یہ کہا
گیا کہ ایسا زیادہ قول مقرر کرنے کی ضرورت اس لیے داعی ہوئی کہ لینڈ لارڈ کو انکریجمنٹ
(Encouragement) دینا چاہتے ہیں اور ٹیننسی (Tenancy)
کے انسٹی ٹیوشن (Institution) کو ہمیشہ کے لیے باقی رکھنا چاہتے ہیں
اس وجہ سے ایسا کیا جا رہا ہے۔ میں نہیں سمجھتا کہ اس میں کچھ حقیقت ہے
آنریبل ممبرس ذرا دیانت داری اور ایمانداری کے ساتھ حالات کا جائزہ
لیں تو انکو معلوم ہوگا کہ ٹیننسی کو کریئٹ (Create) کرنے کی
جو ٹینڈنسی (Tendency) ہے وہ یا کم ہو رہی ہے یا زیاد
ہو رہی ہے۔ صداقت کے ساتھ آنریبل ممبرس اپنی چھاتی پر ہاتھ رکھکر غور کریں
جو قانون ہم پاس کر رہے ہیں اسکو ڈراسٹک (Drastic) بنانے کے لیے
یہاں آنریبل ممبرس اف دی اپوزیشن جھگڑا کر رہے ہیں کیا ان قوانین کی موجودگی
میں کوئی لینڈ لارڈ اپنی زمین کو لیز (Lease) پر دینے کے لیے انکریج
(Encourage) ہوتا ہے یا ڈسکریج (Discourage)
ہوتا ہے ؟ کوئی لینڈ لارڈ اپنی زمین قول پر دینے کے لیے تیار نہیں ہوتا بلکہ پروٹکٹڈ
ٹیننٹ (Protected Tenant) پر الزام ڈالکر زمین چھیننے کے لیے
تیار رہتا ہے۔ ہزاروں ایکڑ زمین رکھنے والے لینڈ لارڈس نے اپنی زمینات کے حصص
کو اپنی فیملی میں تقسیم کر لیا ہے یہ اور بات ہے۔ بڑے زمینداروں نے پروٹکٹڈ ٹیننٹس
کے حق میں زمینات کو فروخت کردیا ہے اپنی زمینات کو بچنے کی جانب وہ راغب

ہیں لیکن اپنے پاس رکھنے پر راغب نہیں ہیں انکو لیز ( Lease ) پر دینے کی رغبت نہیں ہے لینڈ لارڈ یہ سمجھتا ہے کہ معاہدہ زبانی ہو یا رائٹنگ ( Writing ) میں ہو ایک مرتبہ جب زمین ٹننٹ کے قبضہ میں چلی جائے تو پھر اسکو واپس آنے والی نہیں ہے بجز اسکے کہ نئے قانون کی رو سے اسکو ریزمپشن ( Resumption ) کا حق حاصل ہو اسطرح میں عرض کرونگا کہ اس وقت قول پر دینے کی دلچسپی نہیں ہے لیز ( Lease ) پر دینا کم ہوگیا ہے اور مزید کم ہو جائیگا اس قانون میں اگر ہم ملٹی پل کو ۳ کی بجائے ۵ کریں تو بھی لینڈ لارڈ کی دلچسپی نہ ہوگی کہ زمین قول پر دیں کیونکہ انکو معلوم ہے کہ ریزمپشن زیادہ مشکل ہو جائیگا قابض اراضی ایک لاٹھی لیکر کھڑے ہو جاتے ہیں آنریبل ممبرس جو اوس طرف بیٹھے ہوئے ہیں کہیں گے کہ پھر وہ بھی اپنا قبضہ کیوں نہیں کرتا ؟ وہ مال میں رجوع ہوتا ہے اور وہاں سے ڈگری ہو جاتی ہے ذرا دیانتداری اور ایمانداری سے سوچیے تو معلوم ہوگا کہ کیسے ٹننٹ قول کی رقم ادا کر رہے ہیں اور کیسے ایسے لینڈ لارڈس ( Absentee Landlords ) حیدرآباد میں بیٹھے ہوئے قول کی رقم حاصل کر رہے ہیں ؟

شری ادھو راؤ پاٹل آپکے پاس کیسے ریپریزنٹیشنس ( Representations ) آئے ہیں ؟

شری بی رام کشن راؤ میں عام طور پر اپنے معلومات کی بنا پر کہہ رہا ہوں اور جو کمپلینٹس ( Complaint ) میرے علم میں آئے ہیں انکی بنا پر کہہ رہا ہوں کہ ایسے لینڈلارڈ ادھر ودھر بیٹھے ہوئے اپنے ٹننٹ سے رقم وصول کر رہے ہیں ان میں وہ صلاحیت نہیں ہے ان میں وہ سکت نہیں ہے کہ وہ زمیند ر وہاں بیٹھے ہوئے عہدہ داروں سے ربط رکھیں اور اپنے اثرات کو نافذ کرکے خود کاشت کرسکیں انکو تو رینٹ ( Rent ) مل رہا ہے لیکن ایسے لینڈ لارڈ جو حیدرآباد میں بیٹھے ہوئے ہیں جسمیں میں ہوں اور آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن ہیں

شری اناجی راؤ گواے ( پربھنی ) کیا آپکے پاس ریپریزنٹیشنس آئے ہیں ؟

شری بی رام کشن راؤ لینڈ لارڈز کی جانب سے بہت سے ریپریزنٹیشنس آئے ہیں جنکو میں نے ویسٹ پیپر باسکٹ ( Wastepaper basket ) میں ڈالدیا ہے

شری اناجی راؤ گواے ٹننٹ کی طرف سے بھی کچھ ریپریزنٹیشنس آئے ہیں یا نہیں ؟

شری بی رام کشن راؤ ٹننٹس کی طرف سے نہیں لینڈ لارڈس کی طرف سے آئے ہیں اگر آپ جاننا ہی چاہتے ہیں تو میں اظہار حقیقت کے لیے بھی تیار ہوں لیز ( Lease ) کی رقم کتنی دیے رہے ہیں ۲ ملٹی پل ۳ ملٹی پلس یا ۴ ملٹی پلس رکھیں تو آئندہ لیز

ہر دے کی ٹنڈنسی ( Tendency ) لینڈ لارڈس میں نہیں رہیگی ۔ پس یا چار
سال تک رکھنے کی وجہ سے سسٹم کو پرپچوئیٹ ( Perpetuate ) کرنے کی
بات ہوتی ہے ہم کو دیکھنا چاہئے کہ ایکی ٹنانسی کیا ہے ان کا ڈیولپمنٹ
( Development ) کس طرح ہو رہا ہے آج آپ قانون میں لچک رکھیں یا نہ رکھیں
لیکن ٹنڈنسی یہ ہے کہ لیز دینے کا رجحان گھٹ جائیگا بڑھیگا نہیں ۔ فیوچر کنڈیشن
( Future Condition ) کیا ہونے والا ہے اسکا صحیح اندازہ ہم کرسکتے
ہیں لیزس ( Leases ) رفتہ رفتہ اس نوعیت میں آجائیں
تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ اگریکلچرل پیٹرن ( Agricultural pattern )
میں ایک زور و جبر باقی نہیں رہیگی لیکن آج یہ اعتراض کر کہ لیزس پرائیویٹ
ہونگے وغیرہ غلط ہے ۔ مگر کوئی ابتدا نہیں ہے ۔ آپکی نظر میں ہماری بات تو ہمیشہ
ہمیشہ رہی ہے اسلئے اس بات کو رفع کرنے کی ضرورت بھی میں محسوس نہیں کرتا
بات ہماری جانے کچھ بھی ہو لیکن ٹنانسی کے قانون کا جو نتیجہ ہونے والا ہے اس سے
لیزس ( Leases ) ڈسکریج ( Discourage ) ہونگے انکریج
( Encourage ) نہیں ہونگے

اب اسکے بعد ان سب چیزوں کے بارے میں بھی تفصیل سے کہنا ہے جو
ہم نے غور کی ہیں ۔ میں سب سے پہلے بتلانا چاہتا ہوں کہ ہمارے حیدرآباد اسٹیٹ
میں جب کوئی لیجسلیشن ( Legislation ) کرتے ہیں تو وہ خلا میں
نہیں کرتے ہم ایک جزیرہ میں نہیں ہیں حیدرآباد ہندوستان کا ایک جزو ہے اور
اسکی وسعت کے اندر ہے ایک طرف مدراس دوسری طرف بمبئی تیسری طرف مدھیہ
پردیس اور دوسرے راجیوں سے گھرا ہوا ہے ۔ ادھر بنگال اور پنجاب میں دوسرے حصے
ہیں ہم ان سب کے بیچ میں ہیں ریٹس کنٹرول کرتے ہوئے بھی ہم کو کیا کرنا
چاہئے ؟ اس کا فیصلہ کرتے وقت بھی ہم کو کمپاریٹیو اسٹڈی ( Comparative study )
کرکے یہ دیکھنا چاہئے کہ ہمارے آس پاس والے اسٹیٹس ( States ) اس
بارے میں کیا کررہے ہیں ہمارے آس پاس کیا رواج ہے اور ہم کیا کر رہے ہیں
ہم اگر ان سے کچھ ترقی کرکے آگے بڑھ رہے ہیں ٹیننس کو کچھ ریلیف ( Relief )
دے رہے ہیں تو اس کے لئے کم از کم حکومت پر لعنت نہیں بھیجنا چاہئے جیسا کہ کل
کہا گیا حکومت کو کنڈم ( Condemn ) نہیں کرنا چاہئے جیسا کہ کل
کیا گیا اگر ہم گرے نہیں جا رہے ہیں بلکہ جیسا ہے ایسا ہی رکھ رہے ہیں اور ترقی
کی کوئی صورت نظر نہیں آتی ہے تو ہم کنڈم ہونے کے قابل ہیں ۔ میں آپکے سامنے کمپاریٹیو
اسٹیٹمنٹ ( Comparative Statement ) رکھتا ہوں اور تصفیہ آپ
پر چھوڑتا ہوں کہ آیا ہم ترقی کررہے ہیں یا نہیں بمبئی میں فکسڈ ان ٹرمس آف
پروڈیوس ( Fixed in terms of produce ) یعنی پیداوار کے رمس

میں وہ فکس کیا گیا ہے لینڈ ریونیو کے نقطہ نظر سے فکس نہیں کیے ہیں اس میں
لکھا ہے کہ اریگیٹڈ لینڈ ( Irrigated land ) کے لیے ون فورتھ آف
دی پروڈیوس ( One fourth of the produce ) یہ وٹ لینڈ ( Wet land )
کے لیے ہے یعنی جہاں اریگیشن کے ذریعہ سے پیداوار ہوتی ہے وہاں /۴ ہے
یعنی میں زیادہ تر بلاک کاٹن سوئل ( Block cotton soil ) ہے

سری ایل ایس ریڈی جہاں تو زیر مل رینٹ /۴ ہے

سری بی رام کشن راؤ ناٹ اکسیڈنگ ون فورتھ ( Not exceeding one fourth ) ہے ہمارے سکشن ۲ میں ہم دوسری زمین کے لیے /۳ ہے

شری ادھو راؤ پاٹل کیا آنریبل منسٹر کو یہ معلوم ہے کہ /۳ کے بجائے /۶ ہے۔

شری بی رام کشن راؤ ابھی نہیں ہوا ابھی تجویز پیش کی گئی ہے سوراشٹر میں اسیسمنٹ ( Assessment ) کا گیا رینٹ ( Rent ) ہے یہ لینڈ لارڈ کے لیے میکزیمم رینٹ ( Maximum Rent ) ہے

ہماچل پردیش میں کراپ کے /۳ سے زائد نہیں

پیپسو میں بھی ۱/۳ ہے پنجاب میں بھی /۳ آف دی کراپ آر دی ویلیو دیرآف ( ⅓ of the crop or the value thereof ) اس طرح ہے مدراس کی بھی کیفیت بیان کر دیتا ہوں وہاں رینٹ ریسٹرکشن ( Rent restriction ) کا کوئی قانون نہیں ہے مدراس ہمارے تلنگانہ سے بالکل نزدیک ہے میرے بہت سے دوست کل وہاں کا ذکر کر رہے تھے وہاں کے بھی حالات جیسے میں جانتا ہوں بیان کر دیتا ہوں ممکن ہے کہ دوسرے آنریبل دوستوں کو اور زیادہ واقفیت ہو۔ مدراس میں صرف ایک تانجور ٹیننٹس آرڈیننس ( Tanjore Tenants Ordinance ) ہے وہاں پیداوار کا ۳/۵ حصہ لینڈ لارڈ کو اور ۲/۵ ٹیننٹ کو ملتا ہے اور جو اخراجات کاشت ہیں سب کی ذمہ داری لینڈ لارڈ پر نہیں ہے حالانکہ وہ ۳/۵ پروڈیوس لیتا ہے خراجات کاشت ٹیننٹ برداشت کرتا ہے جو پروڈیوس کا صرف ۲/۵ واں حصہ لیتا ہے عام طور پر گوداوری اور کرشنا میں ٹیننٹس کے پاس کافی دھان کی ایکڑ بوتے ہیں ان سے زیادہ زمینیں بہت کم ہوتے ہیں یا نہیں یہ میں نہیں کہہ سکتا تقریباً ۹۰ فیصد صورتوں میں پروڈیوس میں رینٹ لیتے ہیں۔ وہاں پر ۱ تا ۱۰ حصے یعنی ۲ میں لیا جاتا ہے۔

سری ایل ایس ریڈی پیداوار کا کونسا حصہ ؟

شری بی رام کشن راؤ میں بتلانا ہوں - اورج روڈ وس
( Average produce ) ۲ سیرے تک سکزیمم ( Maximum ) ۵ سیرے
تک پہی ہوتی ہے ( ۵ ) سیرے ( ) میں کے را ر ہوتے ہیں اور ( ۲ ) سیرے ( ۳ )میں
کے درا ر ہوتے ہیں ۲ سیرے لیکر ۳ ن تک لینڈ لارڈ کو دے ہیں یعنی قریب قریب
( ۳/۲ ) لینڈ لارڈ کو دیکر ( ۳/ ) مدا وار سینٹ کے لیے رکھلیے ہیں اسکے ساتھ
کڑبی یا گھاس سب کو ملتا ہے اس میں لینڈ لارڈ کو حصہ نہیں ملتا ساڈی کے
علاوہ ڈد جا اسارہ ہمپ ( Hemp ) بھی بو دیے ہیں کیونکہ
وہاں ڈلٹا لینڈ ( Delta land ) ہے ڈبل کراپ ( Double crop )
نکالنے کے بعد بھی ایک دہ کراپ اور نکل سکتا ہے سب ڈری کرا س
( Subsidiary crops ) سلاہمپ ( Hemp ) یا گرام ( Gram )
کے لیے و لینڈ لارڈ کو کچھ د نہیں کرتے سرے کچھ عرصہ گسوریے اسے بھی میں
نے ان سے پوچھا تو انہوں نے بتلا کہ ۱۳ سیر لینڈ لارڈ کو دیتے ہیں اور پیداو ر
۸ یا ۲ سیرے ہوتی ہے ور ان گھاس نکو ملجاتا ہے ارد یا جا ڈالتے ہیں تو
وہ بھی انکو ملجاتا ہے یہ گوداوری اور کرسنا کے ڈلٹا لینڈس کا رینٹ سسٹم
( Rent system ) ہے وہاں ر باوجود اسکے کہ ساڈی میں ( ۳/۲ ) حصہ
لینڈ لارڈ کو دے ہیں پھر بھی جو کاسکار ہیں وہ خوسحال ہیں کیونکہ سسڈ ری
کرا س ( Subsidiary crops ) گھاس جا وغیرہ سے انکو بعد رقم ملجاتی
ہے اور جو ( ۳/ ) حصہ ساڈی میں رہتا ہے وہ نکے دانی ضروریات کے لیے کام
آتا ہے بعد رو بہ نکے ہا تھ میں کھیلتا رہتا ہے صرف ( ۳/ ) مدا وار لیے کے
باوجود بھی وہ خوش ہیں خوسی ہے یہ مطلب نہیں کہ وہاں کوئی محنتی نہیں ہے
وہاں بھی اسٹرگل ( Struggle ) ہے جسکو ولسکل پارٹیز
( Political parties ) دور کرنے کی کوشش کر رہی ہیں

سری ایل اس - ریڈی کرنول وغیرہ میں کیا حالت ہے ؟

سری بی رام کشن راؤ کرنول وغیرہ کے بارے میں میرے پاس تفصیلات نہیں
ہیں میں نے دلتا کے معاملات کی جانکاری ہے کرنول کڑ ا ملاری وغیرہ میں
وہی حالت ہے جو ہمارے تلنگانہ میں ہے وہاں بھی کاش کرا س ( Cash crops )
گراونڈنٹس ( Ground nuts ) وغیرہ زیادہ ہوتے ہیں - وہاں بھی
کیاس کرس کے سلسلہ میں ابھی بھی تکلیف ردابت کرتے ہیں مجھے پرس ( Press )
سے بھی ایسا معلوم ہوا ہے وہاں بھی یہی ہے ا سا میں سمجھتا ہوں یہ آ ریبل ممبر
نے خود کہا ہے لینڈ ریونیو کے دوگنا دینے کا روج نہیں ہے - میں بیس کے ساتھ
تو نہیں سلامتکا لیکن وہاں بھی لینڈ ریونیو کا دگنا نہیں ہے بلکہ چار
پانچ گونا ہوگا - جہاں تک میرے معلومات ہیں اس سے کم نہیں ہے اب یہ کمار سو سمجھتا

ہیں تو اس قسم کا اگریکلچرل پیٹرن ( Agricultural pattern ) لازمی ہے۔ اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا

There is no running away from this hard fact

اگر یہ سچ ہے تو آپ کو یہ دیکھنا پڑیگا

شری وی ڈی دیشپانڈے (اناگوڑہ) آپ کی مادھو راو کمیٹی میں یہ کیوں ہے۔

شری بی رام کشن راؤ۔ مادھو راو کمیٹی کی تھیوریٹکل رپورٹ ( Theoritical Report ) ہے عملی نہیں

شری وی ڈی دیشپانڈے۔ اور اسی پر قانون بنا ہے؟

شری بی رام کشن راؤ۔ اسی تجربہ کی بنا پر ۳ سال کے بعد اس نتیجہ پر پہنچے کہ ٹیننسی ختم کرنا تو ہے لیکن ابھی ختم نہیں کرسکینگے۔ اسلیے ہمیں ایک قدم پیچھے ہٹنا پڑا۔ اور اس میں حالات سے مطابقت پیدا کرنے کے لیے اڈجسٹمنٹس ( Adjustments ) کرنے پڑے۔ یہ چیز بالکل کلیر ( Clear ) ہے۔ ہم سمجھتے ہیں کہ یہ نیسسٹی ( Necessity ) ہے۔ آپ کو یہ دیکھنا چاہیے کہ جہاں ٹیننٹ کا ان ڈیو ( Undue ) بار کم کرنا ہے اسی کے ساتھ

You must see that the class which support itself on this must also survive

وہ لینڈ لارڈ بھی سروائیو ( Survive ) ہوتا ہے یا نہیں۔ اسکے لیے بھی قانون فیر ( Fair ) ہے یا نہیں یہ بھی دیکھنا لازمی ہے۔ اگر آپ تنگ نگاہ ہوکر تنگ نظریے سے یہ کہیں کہ صرف ٹیننٹ کا بار ہی کم کرنا چاہیے اور دوسری طرف بالکل نہ دیکھیں اور اسطرح رینٹ ریسٹرکشن کا دفعہ بنانا چاہیں تو میں نہیں سمجھتا کہ آپ اپنے فرض کو پورا کرینگے۔ میں اتنا ضرور جانتا ہوں کہ جہاں زمینات آسانی کے ساتھ ٹیننٹ کی ملک ہوتے جاتی ہیں وہاں اگریکلچرل اکانمی ( Agricultural economy ) بدل جانے کی وجہ سے بہت سے زمینات رکھنے والے بٹوں سے دستبردار ہو جائینگے اور راضی نامے ہونگے۔ اسطرح لینڈ لس لوگوں کو زمینات ملینگی اور اگریکلچرل اکانمی کو دھکہ بھی نہیں پہنچیگا۔ یہ دیکھیے کہ حکومت کے پاس ان کی مدد کرنے کے لیے کتنی رقم ہے اور حکومت کسطرح انہیں فینانس ( Finance ) کرسکیگی۔ ان ہی چیزوں کو نظر میں رکھتے ہوئے کہ اس کا کیا نتیجہ ہونے والا ہے اسکی گیارنٹی نہیں ہے لیکن اگر آپ ڈراسٹک چینج (Drastic change) چاہیں تو میں اپنے سامنے ایک بہت بڑا ڈارک پکچر ( Dark picture ) دیکھتا ہوں۔ اگر اسکو ملحوظ رکھا جاکر رینٹ ریسٹرکشنس ( Rent restrictions ) رکھینگے تو اس عبوری دور میں اگریکلچرل اکانمی کو کم دھکا پہنچیگا۔ اگر اڈجسٹمنٹ

کو منظور نہ کریں اور جسطرح یہ فائن حکومت نے پیش کیا ہے اسی طریقہ سے منظور ہو جائے تب بھی مجھے یقین ہے کہ اسکا پروڈکشن ( Production ) اور اگریکلچرل اکانمی ( Agricultural economy ) پر عنقریب یا ان دی نیر فیوچر ( In the near future ) بہت برا اثر ہونے والا ہے ۔ اسکا اڈورس افکٹ ( Adverse effect ) ہونے والا ہے ۔ پروڈکشن گر جانے والا ہے لیکن ہم اس کو ایک دوسرے بڑے مقصد کے لئے قبول کر رہے ہیں اور اسی لئے ہم ان برے نتائج کو برداشت کر رہے ہیں لیکن آنریبل ممبر جو چیز چاہتے ہیں اسکے یہ معنی ہیں کہ بالکل ہی کولپس ( Collapse ) ہو جائے ۔

اسکے بعد میں کچھ فیکچول ( Factual ) چیزیں ہاؤس کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں ۔ میں ضلع واری لسٹ ( List ) آپ کے سامنے پیش کر رہا ہوں کہ جو مگزیمم ملٹی پلس مقرر کئے گئے ہیں اسکے لحاظ سے جو رینٹ ہے وہ

rent proposed in terms of maximum multiple

اسسمنٹ ( Assessment ) پیداوار کا کیا حصہ ہوتا ہے ۔ آج تک جو کراپ کٹنگ اکسپریمنٹس ( Crop cutting experiments ) ہوئے ہیں انکی بنا پر اور کسی آنکڑا کی رپورٹ وغیرہ کے لحاظ سے جوار کی جو پروڈیوس ہوتی ہے اسکی اوریج ویالو ( Average value ) میں پیش کرتا ہوں ۔ میرے پاس وٹ کی بھی لسٹ ہے ۔

Average value of the produce per acre

اورنگ آباد میں ( ۱۱٦-۱۲۰ ) عثمان آباد میں ( ٦۷-۱۵۰ ) بیڑ میں ( ۱۹-۹۰ ) ناندیڑ میں ( ۱۱۱ ۵۰ ) پربھنی میں ( ۱ ۸-۳ ) گلبرگہ میں ( ۴۷-٦۰ ) بیدر میں ( ۱۲۸ ۴۰ ) رائچور میں ( ۱ ۹-۸۰ ) میدک میں ( ۱۲۱-۱۰ ) محبوب نگر میں ( ۱۲۱-۵۰ ) نظام آباد کے جوار کے فگرس نہیں ہیں ۔ ورنگل میں ( ۱۳ ۵۷ ) کریم نگر میں ( ۹۱-۳۰ ) نلگنڈہ ( ۵٦۰ ) عادل آباد ( - - ۷ ) اور حیدرآباد ( ۸۸-۳۰ ) یہ جوار کی حدتک اوریج ویالو ہے ۔ اسکے ساتھ اوریج اسسمنٹ بھی دیکھیے ۔ اورنگ آباد ( ۱-۲۰ ) عثمان آباد ( ۱-۰ ) بیڑ ( ۱-۴۰ ) ناندیڑ ( ۱-۱ ) پربھنی ( ۳۰ ) گلبرگہ ( ۱-۴۰ ) بیدر ( ۱-۴-۲ ) رائچور ( ۱-۲-۲ ) میدک ( ۱-٦-۷ ) محبوب نگر ( ۵-۹۰ ) نظام آباد کے فگرس نہیں ہیں ۔ ورنگل ( ۱۱-۴-۱۰ ) کریم نگر ( ۱-۲۰ ) نلگنڈہ ( ۱۱ ۸۰ ) عادل آباد ( ۱۱-۱۲-۰ ) اور حیدرآباد ( ۲-۴-۱۰ ) یہ اوریج جسکی اسسمنٹ ہے ۔ اب میں بتلاتا ہوں کہ ہم نے اس پر رینٹ کسطرح پروپوز ( Propose ) کیا ہے ۔ اورنگ آباد میں جہاں جوار پیدا ہوتی ہے ۵ گنا رینٹ پروپوز کیا گیا ہے ۔ وہ رینٹ پر ایکڑ ( ۱-۵۰ - ) ہوتا ہے

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ یہ کونسی کلاس کی زمین کے بارے میں ہے ؟

شری بی ۔ رام کشن راؤ ۔ یہ اوریج ( Average ) ہے ۔

سری وی ڈی دیشپانڈے ۔ ۔ اور یہ (۱۱۶) بھی ایوریج ہے؟

سری بی رام کشن راؤ ۔ وہ بھی ایوریج ( Average ) ہے ۔ ویالیو آف دی پروڈیوس ( Value of the Produce ) بھی ایوریج ہے اور اسسمنٹ ( Assessment ) بھی ایوریج ہے ۔ اسطرح اورنگ‌آباد میں جہاں (۱۱۶-۱۲-) روپے کی پروڈیوس پر ایکر ( Per acre ) حاصل ہوتی ہے اسکا اسسمنٹ (۱-۲-) ہے اور رینٹ اسکا پانچ گنا یعنی (۵-۱ -) ہوتا ہے جو لینڈلارڈ کو دیا جائیگا ۔

سری جی - راجہ رام - سیلنگ ہولڈنگ فکس کرتے وقت کیا پیدا وار گھٹ گئی تھی؟

سری بی - رام کشن راؤ - وہی تھی - اسی اندازے سے اس وقت بھی رکھا گیا ۔

شری جی - راجہ رام - ۸ ایکر سے ۸آمدنی ہوتی ہے تو ۱۶ ایکر سے کیا ہوگی؟

سری بی - رام کشن راؤ - وہی ہوتی ہے جو میں حساب لگاکر بتلا رہا ہوں ۔

شری جی - راجہ رام - تو زیادہ سے زیادہ ۱۶ ایکر ہونا چاہیے تھا یہ ۲۴ ایکر کیسے رکھا گیا ہے ؟

سری بی - رام کشن راؤ - میں فگرس ( Figures ) ورک اوٹ ( Workout ) کرکے اور آنریبل ممبر سے ڈسکس ( Discuss ) کرکے انہیں کنوینس ( Convince ) کرنے کے لیے تیار ہوں - یہاں میں ہوا میں باتیں نہیں کررہا ہوں ۔

میں کہہ رہا تھا کہ جس زمین کا ایوریج پروڈکس ( Average production ) (۱۱۶-۱۲-) ہے اس کا رینٹ ( ۵-۱ - ) ہوگا ۔ اسی طرح عثمان‌آباد میں جہاں پر ایکر ایوریج پروڈکشن ( ۱۷۶ ۱۵۰ ) روپیے ہے وہاں رینٹ ۵ روپیے ہوگا ۔ اسی طرح ہرایک ڈسٹرکٹ میں ورک اوٹ کرنے کے بعد رینٹ کا پرسنٹیج پروڈکس کے لحاظ سے یہ ہوتا ہے ۔

04, 05, 03 04 06 02 05, 07 02, 06, 05 03, 05 05, 05 04 04

ویالیو اف پروڈیوس ( Value of Produce ) کے لحاظ سے رینٹ کا یہ پرسنٹیج ( Percentage ) آتا ہے ۔ اگر آنریبل ممبرس اس پر یہ کہیں کہ " ظلم ہو رہا ہے ۔ ستم ہو رہا ہے ہم جا رہے ہیں ۔ حکومت لینڈ لارڈ کو زیادہ مالدار بنانے کی کوشش کررہی ہے " تو

It is a travesty of facts it is a travesty of criticism , it is not honest criticism That is what I beg to say before the House

نہ آپ کسطرح کہہ سکتے ہیں کہ ہم نے جو ریٹ بتلائے ہیں وہ اکزاربٹنٹ ( Exhorbitant ) ہیں ۳ ء اور ۴ ء فیصد نہ پروپورشن ( Proportion ) ہے ۔ دوسری جگہ جو پروڈیوس کا ایک تہائی ہوتا ہے دیکھئے پنجاب اور بنگال میں کیا ہے

شری بی ڈی دیشمکھ (بھوکردن ۔ عام) مادھو راؤ کمیٹی کی رپورٹ میں بیان کیا گیا ہے کہ حیدرآباد کا کسان پرہیڈ ( Per head ) ( ۳ ) روپیہ کا مقروض ہے ۔ اوس کے حالات بتائے گئے ہیں کہ کیوں مقروض ہے ۔

شری بی رام کشن راؤ ۔ مقروض تو ہے ۔ مقروض تو صرف حیدرآباد کا کسان ہی نہیں بلکہ سارے ہندوستان کا اور پراوربلی ( Proverbially ) ساری دنیا کا کسان مقروض ہے ۔ دوسرے صوبوں میں جہاں پر ( $\frac{1}{3}$ ۳۳ ) فیصد بیگر یعنی ریٹ لیا جارہا ہے وہاں کا کسان ہمارے کسان سے زیادہ مقروض ہے ۔ میں آنریبل ممبر کو اسٹٹسٹکس ( Statistics ) بتلاؤنگا ۔ ہماچل پردیش ودھیا پردیش اور پپسو وغیرہ

شری وی ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ اوسی کو اوورییج بتادیا جائے تو ہمیں کوئی اعتراض نہیں ہوگا ۔

شری بی رام کشن راؤ ۔ ان تمام باتوں کا جواب میں نہیں دے سکتا ۔ میں اپنا آرگیومنٹ ہاوس کے سامنے پیش کر رہا ہوں ۔ آپ اس سے کنوینس ( Convince ) ہوں یا نہ ہوں ۔ ہم نے جو ملٹی پلس رکھے ہیں وہ

" Lowest in the whole of India and so low that they approximate to 04, 05, and 03 of the produce of the land per acre "

اپنا میرا آرگیومنٹ ہے ۔ اگر یہ بھی غلط ہے تو الگ بات ہے ۔ آپ کہہ سکتے ہیں ۔ اسی طریقہ پر تری کے فگرس بھی ہم نے دے رکھے ہیں ۔ ٹرسٹیج جو آتا ہے وہ آٹھ ضلعوں کے لیے آتا ہے ۔ وہاں پر (۰ء۲۰) سگریم آتا ہے ۔ تو جو سگریم ہم نے مقرر کیا اسیسمنٹ کے لحاظ سے وہ نہ ہے ۔

25, 22, 23, 24, 17, 19, 12, 19,

اسطریقہ سے یہ (۰ء۲۰) سے بھی کم آتا ہے ۔ جملہ میں اس کا یہ اوورییج نکلا ہے ۔ اسکے بعد بھی یہ کہا جا رہا ہے کہ یہ بہت زیادہ ریٹس ہیں ۔ میں نہیں سمجھتا کہ کوئی شخص اسکو تسلیم کریگا ۔ یہ بھی کہا گیا تری میں تو تھوڑا بہت کم کیا گیا لیکن خشکی میں کیوں نہیں کیا گیا ۔ بات یہ ہے کہ تری میں جیسا کہ کل کہا گیا ہمارے زیادہ ہیں جہاں ہمارے زیادہ ہیں وہاں یہ ملٹی پل قائم رکھنے میں انصاف اور فیرنس ( Fairness ) ہے ۔ اور اگر جہاں ہمارے زیادہ نہیں ہیں وہاں

بھی ملٹی پلس بڑھائے جائیں تو وہاں بھی فیرنس ( Fairness ) ہے کیونکہ وہاں سب پر زیادہ بار رہنے والا نہیں ہے جہاں انوریج دھار ( ) ہے وہاں تک ملٹی پل بڑھایا گیا تو سب کو کچھ نقصان تو ہوگا لیکن جسکی میں زیادہ نقصان نہیں ہوگا

سری وی بی راجو ( سکندرآباد عام ) زیر باولی زمینات کے متعلق

*Shri B Ramakrishna Rao* I will not leave a single point I will try to convince my hon friend

The House then adjourned for recess till Five Minutes Past Five of the Clock

The House reassembled after recess at Five Minutes Past Five of the Clock

[Mr Deputy Speaker in the Chair ]

شری بی رام کرشن راؤ میں یہ عرض کر رہا تھا کہ جو فیگرس ( Figures ) میں نے پیش کیے ہیں اور ریٹس ( Rates ) کا جو پروپورشن ( Proportion ) میں نے بتلایا ہے اس کے لحاظ سے جو ملٹی پلس ( Multiples ) ہم نے مقرر کیے ہیں وہ نہایت مناسب ہیں ہم نے ٹیننٹ کے فیور میں رہنے کی کوشش کی اور ان ملٹی پلس ( Multiples ) کو لینڈ لارڈ کے فائدہ کے لیے کم نہیں کیا ۔ اس وجہ سے اس میں مزید کمی کرنے کی جو تجاویز پیش ہوئی ہیں ۔ مثلاً آنریبل سری اناجی راو گواڑے سری کنڈل ریڈی سری انکوس راو اور سری جی راجہ رام نے یہ امنڈمنٹس پیش کیے ہیں کہ ملٹی پلس کم کردیے جائیں یعنی پانچ کی بجائے چار چار کی جائے تین اور تین کی بجائے دو ان تمام امنڈمنٹس کی مخالفت کرنے پر میں مجبور ہوں میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ حکومت کی جانب سے جو ملٹی پلس ( Multiples ) رکھے گئے ہیں وہ ایسے زیادہ نہیں کہ انہیں کم کیا جائے کسی ترمیم کے ذریعہ ان ملٹی پلس میں کمی کرنا بالکل نامناسب ہے میں یہ جز صداقت کے ساتھ عرض کرتے ہوئے آنریبل ممبرس سے گزارش کرونگا کہ وہ اپنی ترمیمات واپس لے لیں

دو اور چیزوں کے بارے میں مجھے جواب دینے کی ضرورت ہے ایک تو یہ کہ آنریبل ممبر فرام سکندرآباد نے ٹس کلاز کے ایکسپلنیشن ( Explanation ) کے بارے میں شبہ ظاہر فرماتے ہوئے کہا کہ وہ کلیر ( Clear ) نہیں ہے ان کا اعتراض یہ تھا کہ ہم نے کلاز ( ) کے سب کلاز (ڈی) میں ویٹ لینڈ ( Wet land ) کے بارے میں اریگیٹڈ بائی ویلس ( Irrigated by wells ) اور بائی ادر سورسس ( By other sources ) کو ایکسپلین ( Explain ) کرنے کے لیے یہ رکھا ہے ۔

Land irrigated by wells which are assessed as dry land shall be deemed to be wet lands for purposes of this Section

وسکی روسی میں یہ کہے ہیں کہ جن لینڈس اررى گیٹیڈ بائی ویلس (Lands irrigated by Wells) پر خشکی دھار لیا جاتا ہے اگر اس دفعہ کی اغراض کے لیے ان کو وٹ لینڈ (Wet lands) تصور کیا جائے کس خاص وٹ لینڈ کا وٹ اسسمنٹ (Wet assessment) ان سے متعلق ہوگا ور کیا لیا جائیگا و وس پر کیا دھار مقرر کرکے کیا کیلکولیٹ (Calculate) کیا جائیگا یہ ساری چیزیں واضح نہیں ہیں اس لیے یہ لیاکونا (Lacuna) ہے میں سمجھتا ہوں کہ ایرنسل ممبر کا یہ عرض صحیح نہیں ہے ہماری مالگزاری یا لینڈس اررى گیٹیڈ بائی ویلس (Lands irrigated by wells) کی جو ہسٹری (History) ہے اوس کو انہوں نے نظر میں نہیں رکھا حقیقت یہ ہے کہ ہمارے پاس زیر باؤلی زمینات کے بارے میں دری دھار لیا جاتا ہے اور قانون سلمنٹ کی رو سے اون پر دری دھارے ہیں جاہے وہ سنہ ۳ ف کے پہلے کی باؤلیات ہوں یا قانون مالگزاری کے نفاذ کے بعد کی باؤلیات ہوں یعنی قانون یہ تھا کہ گو پٹہ دار اپنی طرف سے خرچہ کرکے باؤلی بنائے لیکن اوس پر وٹ اسسمنٹ (Wet assessment) لگانے کا طریقہ رائج تھا اس کے خلاف ہم نے ادھرا ادھرا سہا کے زمانے سے احتجاج ایجیٹیشن (Agitation) کیا ہم نے یہ احتجاج کیا تھا کہ اگر پٹہ دار اپنی طرف سے خرچہ کرکے باؤلی بنائے تو اوس سے وٹ اسسمنٹ نہیں لیا جانا چاہیے بلکہ ڈرائی اسسمنٹ (Dry assessment) لیا جانا چاہیے لیکن اس احتجاج کے باوجود وٹ اسسمنٹ لیا جاتا رہا البتہ اس احتجاج کے نتیجہ کے طور پر ایک وٹ ریٹس کمیٹی (Wet Rates Committee) مقرر ہوئی اور اوس نے اینکوائری کرنے کے بعد یہ ری کمنڈ (Recommend) کیا کہ یہ اعتراض صحیح ہے یہ ڈیمانڈ (Demand) صحیح ہے اور یہ کہ لینڈس اررى گیٹیڈ بائی ویلس پر خشکی دھارہ لیا جانا چاہیے نہ کہ تری دھارہ لیکن اس ری کمنڈیشن (Recommendation) کے باوجود اوس وقت کی گورنمنٹ نے اس چیز کو نہیں مانا جب احتجاج کچھ زیادہ ہوا تو یہ حکم دیا گیا کہ ابھی ہم نے پرنسپل (Principle) ہی طے نہیں کیا ہے پرنسپل ہم بعد میں طے کرینگے اب یہ کرینگے کہ رو بہ میں (آنے ۸ پائی) یعنی $(\frac{2}{3})$ وٹ اسسمنٹ معاف کرینگے اس طریقہ سے $(\frac{2}{3})$ وٹ اسسمنٹ وہ سال بہ سال معاف کرتے رہے اور $(\frac{1}{3})$ وٹ اسسمنٹ وصول کرتے رہے سنہ ۹۵ ع میں میرے بسرو مسٹر سسادری نے پہلے جو اعتراض کیا گیا تھا کہ اندرون ایاکٹ کے بارے میں ایسا لیا جانا چاہیے اور بیرون ایاکٹ کے بارے میں ایسا لیا جانا چاہیے اوس کے بارے میں انہوں نے یہ قطعی تجویز کی کہ بیرون ایاکٹ کی زمینات پر تری دھارہ عائد نہیں ہوسکتا اسکو انہوں نے مان لیا اور تری دھارہ خارج کردیا اور اندرون ایاکٹ

کی رعایت کے متعلق انہوں نے جو ہدایات دی تھیں اون کا انٹرپریٹیشن ( Interpretation ) کہیں کچھ اور کہیں کچھ ہو رہا تھا جس کی وجہ سے ہزاروں احکام حال ہی میں جاری کیے گئے ہیں اور اب حال میں اس حکومت نے یہ طے کیا کہ اندرون ایاکٹ اور بیرون ایاکٹ کا جھگڑا رفع کرکے اس اصول کو تسلیم کرنا چاہیے کہ اری گیٹڈ بائی ولس ( Irregated by wells ) یعنی زیر باولی رعایات پر ، چاہے وہ سنہ ۳ ف کے پیشتر کے ہوں یا بعد کے یکساں دھارہ لینا چاہیے اور تری دھارہ نہ لینا چاہیے چاہے وہ باولیات قدیم ہوں یا جدید وہ باولیات جو حکومت نے کھدوا کر تیار نہیں کیا بلکہ پہلے جو قابض تھا اوس نے باولیوں کو کھدوایا اور حکومت کا کوئی پیسہ ان باولیات کے کھودنے میں صرف نہ ہوا ہو اس وجہ سے حکومت کو صرف ڈرائی ریٹ ( Dry Rate ) لینے کا حق ہے لیکن واقعہ یہ ہے کہ جتنی بھی زیر باولی رعایات ہیں اون پر وٹ اسسمنٹ کے لحاظ سے دھار مقرر ہوتا ہے آج ہمارے قانون کی وجہ سے تری اسسمنٹ لیتے ہیں نہ اور تاب ہے لیکن قاعدات بندوبست میں ون کا وٹ ریٹ پہلے سے مقرر کیا جاتا ہے مزید اس کا اصول یہ ہے کہ جہاں کوئی بھی زمین جو اریگیشن ( Irrigation ) کے تحت ہی ہے اوس کا وٹ اسسمنٹ ( Wet assessment ) مقرر کرنا ہو تو وہاں کا ایوریج اسسمنٹ ( Average assessment ) اوس پر لاگو ہوتا ہے وٹ ریٹ ( Wet rate ) کسی انڈیویجول لینڈ ( Individual land ) کے لیے مقرر نہیں ہوتا بلکہ ایک ایوریج وٹ ریٹ مقرر ہوتا ہے اس کے لیے سٹلمنٹ مینول ( Settlement Manual ) میں پراویژن ( Provision ) موجود ہے قواعد بندوبست کے جو رولس بنائے گئے ہیں ان میں و پراویژن موجود ہے اس وجہ سے اس میں کوئی لکونا ( Lacuna ) نہیں ہے جو برائے اور اکزسٹنگ رولس ( Existing Rules ) ہیں اون کے تحت رعایات پر وٹ اسسمنٹ پہلے سے ہی قائم شدہ ہے اور سٹلمنٹ کے قاعدات میں اس کا تذکرہ ہے ایسی صورت میں اس میں مزید کسی اور صراحت کی ضرورت نہیں ہے بلکہ اگر ضرورت محسوس ہو تو اس کے لیے سٹلمنٹ کے رولس ( Rules ) ہمارے گائڈنس ( Guidance ) اور ڈائرکشن ( Direction ) کے لیے موجود ہیں کہ ایسے ایریاز ( Areas ) کے لیے ایوریج ریٹ ( Average ) لگایا جائے اس وجہ سے میں سمجھتا ہوں کہ اس اکسپلنیشن ( Explanation ) میں کوئی لکونا نہیں ہے اور نہ اس اکسپلینیشن میں کسی جز کے اضافہ کرنے یا مزید صراحت کرنے کی ضرورت معلوم ہوتی ہے

**شری وی بی راجو** انکم جو پٹہ دار کو جو انکم ملی ہے دونوں کا ایک ہی اماونٹ ہوتا ہے

The cost of cultivation as incurred by the tenant of land irrigated under well is appreciable I have shown in a formula yesterday that if there is one acre of land irrigated under a tank whose assessment is Rs 10 the pattedar gets Rs 40 out of which he pays Rs 10 to the Government He gets an income of Rs 30 But for one acre of the same land irrigated under well if you put the assessment at Rs 10 his cost of cultivation would be very much and his net income is diminished I want to know from the hon Chief Minister what the assessment of lands irrigated under wells is If it is the same Rs 10 it is very much

*Shri B Ramakrishna Rao* Rates of assessment in respect of lands irrigated under wells and lands irrigated under other sources of irrigation have already been fixed by the Settlement Department The average rate varies from district to district and each district has got a separate average

*Shri V B Raju* But what is the minimum at least ?

*Shri B Ramakrishna Rao* The rate ranges from Rs 6 to Rs 22 for double crop and Rs 15 for single crop respectively That is the average It varies from Rs 6 to 15 for single crop and for double crop the maximum so far as I know is Rs 22

But that does not answer the point I am going to answer the hon Member s point He is correct in saying that in the cultivation of lands irrigated by wells there is more labour and more expenditure involved on the part of the tenant and the landlord must get a less share from the tenant That is the reason why for lands irrigated by wells we have fixed rent at 3 times the land revenue and for lands irrigated by other sources of irrigation we have fixed at 4 times the land revenue There the tenant is bearing greater share or greater burden towards cultivation For lands irrigated by wells the tenant shares more labour and more expenditure That is why he pays less to the landlord

*Shri V B Raju* But that is not commensurate with the expenditure that he is incurring

*Shri B Ramakrishna Rao* It is partly commensurate The average wet assessment whether under this source or under that source comes to Rs 11 or 12 If we take that wet assessment per acre he has to pay Rs 12 less to the landlord than the man who cultivates the other land pays

